سب نے قاتل سی کہا لعن ہو تجہپر ملعون | منکرِ دین تجہی کیا ربط ہی ان کانسی رو

نقض پیمان ترا مشہور ہی بولی عباس | خوف کر عہد شکن دلمین بہی اقرارو نسی

ہچکیان لیتی ہو کرتی ہو اشاری اصغر | پانی کیا حلق تلک پہنچیگا ان پیارو نسے

نینوا کہتی ہین جسکو وہی ہی کرب و بلا | مول لی تہی یہہ زمین شہہ نی زمیندارو نسے

چشم خور دیکہتی ہی گوش قمر سنتا ہے | نام اختر ہی فزون چرخ پہ سیّارو نسے

سلام

پڑہون وہ مطلع روشن سلام کے بدلی | ستاری نقطہ ہون اختر کلام کی بدلی

عجب ہے گردشِ سیّارگان بالا سی | مٹا نہ دفتر دنیا امام کی بدلی

سوال آب پہ اصغر حزین جو کیا | ادہر سی تیر ہی آیا پیام کی بدلی

لگا جو سینۂ بی کینہ پر سر نیزہ | کلیجہ تہامتی تہی اکبر امام کی بدلی

دیا نہ اصغر ناشاد کو کوئی چلّو | لہو ملا وہین پانی کی جام کی بدلی

وطن مین اہل حرم سی ہوا نہ حال بیان | دہن سی آہ ہی نکلی کلام کی بدلی

کج ابروئی شہِ عالم سی راستی تہی عیاں | ہلال قبضہ مین آیا حسام کی بدلی
بس ایک حُر تہا فدائی رہِ رسول ہوا | نہ آیا کوئی امیرِ عُظام کی بدلی
ہمائی بختِ شہِ رہنما پہ ہنسا افسوس | زرہ مین کہینچا فلک نی جو دام کی بدلی
قعود و سجدے کی نوبت نہ آئی تیروں سی | رکوع شہ نی کیا بس قیام کی بدلی
صفِ عدو مین خبائث صفت تہی کلبِ عمر | ادہر شعاع تہی کفر و ظلام کی بدلی
مٹا نہ کاتبِ تقدیر سی جو لکہا تہا | فرشتی مرتی امام ہمام کی بدلی
نثار گہر کو کروگی جو عشقِ حیدر مین | بہشت دیگا خدا اس مقام کی بدلی
جو شور و غل ہوا مجلس مین شہ کی ہونی دو بار | دعائین مانگو تم اختر کلام کی بدلی

غزلہا

عجب فسونِ نگاہ کرشمہ ساز ہوا | کہ اک نظر سی یہہ بندہ تو بی نیاز ہوا
تب درون نی مجہی مضمحل کیا اتنا | قضا کی ہاتہہ کو چہونی سی احتراز ہوا
مسوس کر رہا دل اپنا قصہ ہی کوتاہ | جو دونو ہاتہونسی کو ساتو سن دراز ہوا

ظہور خلق ہی معجز نمائی نبد مین | جو اوسکی خلق سی چہوٹا وہ بی نیاز ہوا
چہپا جو طائر رنگ پریدہ زلفونمین | جمال زاغ قلم رشک شکل باز ہوا
دہنینگی سر کو خیالونمین اب رقیب بہت | ہزار پردونمین مطرب بسر سی ساز ہوا
رموز خلق سی آگاہ خالق دل ہی | زبان کاٹون جو افشائی شکل راز ہوا
جو بہون چڑہائی چہری حلقۂ زنما مین | جو گالی ہونٹونسی نکلی شروع ناز ہوا
مقابلہ تری دلسی نہین ہم ہی دل کو | کبہی نہ ہمسر محمود شہرایاز ہوا
ہزارون موم صفت کوہ بہگئی گہل کر | کبہی نہ بزم مین اہی سنگدل گداز ہوا
جمیل ہین تری کشتۂ حسن ای بتا جہان | جو پائی پاک پہ گذرا وہ سرفراز ہوا
ہمیشہ شبہہ مین سیری گئی ہی عمر بسر | بری بہلی مین کبہی بہی نہ امتیاز ہوا
کہلا ہی شرع و شون پر تیمم اختر | تپاک خاک سی دل کر کی پاک باز ہوا

غزل در بحر متقارب مثمن سالم فعولن فعولن فعولن فعولن

| | |
|---|---|
| مری دلکو ہی آشنائی کا دہندہا | تو نکو ہی ساری خدائی کا دہندہا |
| فقیرونکو اپنی گدائی کا دہندہا | تو شاہونکو جنگ آزمائی کا دہندہا |
| دعا گو ازل سی ہون خلق خدا کا | نہین ہی کسیکی برائی کا دہندہا |
| مجھی بھی ہتونسی ہی لطف محبت | جو زاہدکو ہی پارسائی کا دہندہا |
| ضعیفونکو چلنی مین ٹہوکر کا ڈر ہی | جوانون کو پنجہ کلائی کا دہندہا |
| وہ معبود خوش کار تو ہی کہ تجھکو | ہمیشہ ہی قدرت نمائی کا دہندہا |
| مضامین معقول خاشاک رہین | ہی تیغ قلم کو صفائی کا دہندہا |
| ملینگی گل لب کو گالی کی بدلی | رقیبونکو ہی ہاتھہ پائی کا دہندہا |
| رقیبون کو عشاق کی سمت اختر | حسینونکو عشق آزمائی کا دہندہا |

غزل در بحر بسیط مثمن مطوی مفتعلن فاعلن مفتعلن فاعلن

| | |
|---|---|
| لطف شب پارسا زاہد رنگین لقب | آمری جانب کو اب چین نہین ایک شب |

آہ نہ آیا کبھی یون ہی رہی سرکشی — برسون ہی جھیلین ہین جان نی رنج وتعب

برق گری بام سی بجلیونکی نام سی — دشمنونکی جانونپر ٹوٹی یہہ رنج وغضب

بربط وچنگ ورباب محفلونمین ہاتھ آب — بار خدایا رکو روز ہو عیش وطرب

عمر فراق لعین کم رہی ای نازنین — مانگتا ہون یہہ دعا سن لے اسی سی رب

عقدہ یہ کسطرح سی کون مصیبت سنے — مجھسی وہ آزردہ ہین بی جہت وبے سبب

آون مین تنہائی مین بیٹھی انگنائی مین — مجمع اغیار مین مجھکو نہ کیجیئ طلب

گھٹ گئی سب حوصلی صبح نی دہوکی دئی — طول قیامت سی ہی بڑھ کی ہی فرقت کی شب

آنکھونسی آنکھین ملین پتلیان باہم رہین — سینہ سی سینہ ملا اور لگا لب سی لب

خلوت خوشنام ہی غیر کا کیا کام ہے — دور ہو دروازی سی بھاگ تو ای بی ادب

صبح نمایان ہوئی رنج دہ جان ہوئی — رات کو گھڑیالی آج مرگئی کیا سب کے سب

شاہونمین ہون بادشاہ مطربونمین کجکلاہ — شاعرونمین ہی پتا اختر گردون نقب

غزل در بحر ہزج مسدس اخرب مقبوض مقصور مفعول مفاعلن فعولان

ہر ہول مین ہی مجھی خدا یاد
اور بعد صلوٰۃ خوش دعا یاد

اوڑ جائی نہ پائی باد پاسی
یہہ خاک بہی رکہنا ای صبا یاد

عناب لب کرم ہی معجون
رکہیگا طبیب دل دوا یاد

راز رخ بوسہ سہو کیا ہو
کس طرح نہوگا مدعا یاد

تا عمر نہ زخم دل بہریگا
قاتل کی رہی مجھی جفا یاد

دانائی نہان و آشکارا
بہولو نہ ابہی سی ہو وفا یاد

الفت کا سبق ہی روح کو بہی
یہہ غم مجھی عمر بہر رہا یاد

چہرہ جو ہین دیکہا بوسہ بہکا
اک بہولا جو دوسرا ہوا یاد

قصہ سحر صبح سب فراموش
کچھہ ہی شب غم کا ماجرا یاد

لکھہ قیس جمال لیلے زلف
کہہ طفل تجھی سبق ہوا یاد

جب بھولی سی پوچھا آئیگا تو
انشاء اللہ آگیا یاد

وہ اور ہیں رکھتی ہیں جو الفت
بس جاؤ ہٹو کرو گی کیا یاد

دل دیکھہ کی میرا جھٹ دیکھا
کنگھی سی ہوا ہی آئینہ یاد

کہہ ای فلکِ جمال و تزئین
اختر بھی ہی تجھکو مہ لقا یاد

غزل در بحر مجتث مسدّس الاصل مستفعلن فاعلاتن فاعلاتن

شکل پری جانِ عالم ہی وہ دلبر
خوش قامتہ رشکِ نسرین رقّی خوشتر

دل تجھمین ہی ای پری روئی مہ تو
بوسہ بھی دی جانجانان ای سیمبر

الفت ہوئی کسطرح چاہون نہ مین اب
دلدار تو گال پر رکھہ مونہہ صنوبر

محبوب جان چین دلکو اب نہین ہی
عاشق ترا بیخود ہی رحم بھی کر

کسّی کہون حال دل ہی استغاثہ
انصاف کر شاہ شاہان رحم گستر

بدر سما شمسِ عالم ہو رد نیا
مہر مبین ماہ خوبی ہی وہ دلبر

خوش مرتبہ نورِ روشن چرخ حشمت | ذی حوصلا لطفِ گلشن رُخ گلِ تر
روئ ضیا مہر عالم ماہِ روشن | شمس الضحیٰ بدر اکرم مہ سی بہتر
راحت فزا عیش افزا لطف دنیا | تابان لقا خور تمنّا بدر منظر
ای مہ لقا چاندنی کا عکس ہے تو | ای بادشا میری پیاری ہو ربِ اکبر
مین منتظر ہون عنایت کا پریرو | پابوس ہو میری لگی اب میسر
واجد علی شاہِ عادل ظلّ داور | سلطان عالم شہنشہ نام اختر

غزل

مصیبت ہین الم مین رنج مین آفتین کاہش مین | رہیگا نجم اختر تا کجا ای چرخ گردش مین
سنبہلکر دورِ میخانہ سی چل ساغر ہو مستحکم | بہت ہسلجانہ پائی دل کہین ہاتہونکی لغزش مین
برابر سایۂ شمسی ہی لعل و سنگِ خارا پر | گداؤن پر ہو گا فرق سلطانکی نوازش مین
مٹائی آبرو اشکونکی دندان تبسم نی | ملی ہین داغِ سودا زلف مرغولہ کی خواہش مین
لگاوٹ آپ کرتا ہی مجہی آنی نہین دیتا | رقیب روسیہ رہتا ہی ناحق میری کاوش مین

نقاب رخ نہ اولٹو تاب کب آئیگی آنکھونکو
پڑیگا غلغلہ روز جزا ایسی نمایش مین

براکیون مانتی ہو تم یہی رسم زمانہ ہے
نکلجاتی ہی گالی بات تونسی آپس کی رنجش مین

عدالت مین فروغ حق ہی کام آئیگا آخر کو
سزا دیگا بڑا حاکم سیہ بختونکو نالش مین

کس استحقاق سے محنت کرون اونکی محبت پر
ثبوت نصرت کلّی ہی باتونکی تراوش مین

گواہونکی زبانین کاٹی جائینگی عدالت مین
بنی ہین کاغذ جعلی رقیبونکی جو سازش مین

بوقت گریہ ہنس دیتے ہین جب وہ پیس کر دندان
چمک جاتی ہی بجلی کڑکڑاکر عین بارش مین

یہہ طاری ہی نزاکت زا کہ وہ یار سمن ساعد قت
کیا کرتا ہی غنچہ بوئی گل سی عین ورزش مین

کوئی فعل حکیم پاک کب خالی ہی حکمت سی
کسی انکار ہی ای عقلمند و اوسکی دانش مین

قبائی گلکو پہاڑونگا اگر بند کہرا الجہا
نکل آتی ہین مضمون ہر طرح کی میری بندش مین

جلاکر مجہکو روئیگی بہت از مردن سمجہہ رکہنا
برس جاتا ہی بر تر ہی اکثر عین تابش مین

اثر ہی برق دندان مجلّی کا کہان ہم ہم
کیا کرتا ہون اُف اُف زادن زخمونکی سوزش مین

زبانی سنئی میر اقصہ پُر درد ای جان نان
یہہ ہی احوال طولانی نہ آئیگا نگارشمن

جبہی قوت ہو قلب زار عاشق کو علالت مین
اطبا جب بڑ ہائین دانتونکی موتی جدا ہوین

یداللہ شاہ مردان جب گذر اختر کا پل پر ہو
تو او سدم دستگیری کرنا تم پاؤنکی لغزش مین

ایضاً

نایاب ہی سکون دل بیقرار مین (نسخہ)
بسمل کی ہی تڑپ می کنج مزار مین

نسخہ قرار

کیون اتنا بی حواس ہو رو کو زبان کو
گالی نہ نکلی مونہہ سی کہین انتشار مین

گلزار دہر مین چمن سبزہ زار ہون مین
لالی کا رنگ ہی جگر داغدار مین

ہی صاف طینتی سی مکلف لباس عشق
صابون کا ہی رنگ ہر اک تار تار مین

ہاتہو نسی راہ حسن کو وہ آزمائیگا
لغزش کبہی نہوئیگی پائی نگار مین

اوس برق وش کی یاد کا کشتہ ہون ای زمین
بجلی کی ہی تڑپ می سنگ مزار مین

کانٹا ملا ہی گونج کا زلفون کا جال ہی
بالی کی مچہلی ہاتہہ لگی ہی شکار مین

نولاکہہ کی جبہی ہوئی قیمت اوسی نصیب
موتی نہی میری آبلونکی اونکی ہار مین

ایام عیش مین رُخ دولت سی ہی الگ
افسوس پر ہماری کٹی ہین بہارین

ان شعلہ ہای عارض رنگین یار سی
نورانی شکل ہمکو نظر آئی نارین

پردہ نہین ہی برگ گلِ تر کا باغبان
بلبل وسی چمن کا ہون کہدون ہزار مین

لغزش جو چشم حسن سے پاؤنکو ہوئیگی
جسم جہان و رائیگا دستِ فشار مین

ملو ملی اوڑہی رقیبونکی گہوڑی الف ہوئے
بندوق اوسنی چہوڑی ہی مجہپر شکار مین

ظلمات کا بہی ہو کاہی ہای یار پر
ہی رنگ زنجبار بہی مشکِ تتار مین

تسبیح دستِ حسن کا زاہدا امام ہی
دانی بہت ہین مین ہون اوجی کس شمار مین

ذرّی بہی مجہکو ڈہونڈہینگی ایسا شہید ہون
ستّر ہزار ٹکڑی ہوئی ایک وار مین

خم زلف کج نہاد کا کسطرح جائیگا
رفتار راست ہمنی تو پائی نہ مار مین

جیسی اوڑہی ہی خاک کی الم رشک ماہتاب
اک آسمان اور ہی میری غبار مین

ہون کس شمار مین جو گنون بوسہ ہای یار
اک اشتباہ مجہکو ہوا تین چار مین

| | |
|---|---|
| دہوئی ہوئی ہی وہ ستی بری زبان صاف | اختر توہی ہی شاعرون کے اعتبا ہین |

بحر مشابهه مجتث مسدس الاصل من ناظم مستفعلن مستفعلن فاعلاتن

ای میری جان تو جانمن دلسی ہی سُن | گلرو پری سرو چمن دلسی ہی سُن

ہے رُخ تو ہی ای جانجان رشک پروین | رنگین قبا گل پیرہن دلسی ہی سُن

درمان جانِ ناتوان داروی غم | نسرین رخا نازک بدن دلسی ہی سُن

محبوبِ جان عاشقان ای پریرو | زلف سیہ مشک ختن دلسی ہی سُن

فی الفور ہو جای شفا مونہہ ملاوے | مین ہون مریض خستہ تن دلسی ہی سُن

دامِ بلا گیسو ہوئی ہم پہنسی ہین | جکڑا ہوا ہی تن بدن دلسی ہی سُن

رنگین قبا شوخی تری چہا گئی ہے | پہاڑینگی ہم روی کفن دلسی ہی سُن

آنکھون کو رکھ پیش نظر الیٹ جا | رخسار پر رخ تن بہ تن دلسی ہی سُن

خوش بخت ہی خوش رخت ہی آ ادھر آ | لگ جا گلی سیمین تن دلسی ہی سُن

ہمراہ سوؤن کو ٹہی پر بند کر در
پنجہ سی پنجہ مونہہ سی مونہہ آملا دے
مجتث ہی بحر با فراہی مسدّس

ٹہنڈی ہوا ہی جا من دلسی ہہی سُن
سینی سی تن لب سی دہن دلسی ہہی سُن
ای اختر رنگین سخن دلسی ہہی سُن

## بحر عریض مثمن سالم مفاعیلن فعولن مفاعیلن فعولن

تو پڑہ اسکو ہر یجان لب دلسی ذرا سُن
نہایت شوق غم سی الم تحفہ رقم ہے
نہین تسکین جگر کو دکہا ئی کمر کو
رہی آباد و خرّم گدا کہتا ہی ہر دم
سبق لی عشق گل کا نہ ٹہیری دو ورق کا
کبہی ابرو کے دیکہی پہنسا او سمین تیرا جے
او ٹہا ای طفل مکتب نہ آیا آپ تو جب

کرا ب و صلت کا سا مان الب دلسی ذرا سُن
کہا مان اب تو یہ ہجان لب دلسی ذرا سُن
ہٹا پہر یسی دامان لب دلسی ذرا سُن
زمانی بہر کی سلطان لب دلسی ذرا سُن
اری ای طفل نادان لب دلسی ذرا سُن
تو ہی سیدہا مسلمان لب دلسی ذرا سُن
مروڑو ون کان نادان لب دلسی ذرا سُن

سلیمان جہانکو نہ لایا مرغ خوش گو
تری نو چونکا پریان لب دلسی ذرا سُن

سکتا ہی یہہ عاشق مداوا کی ہتی لایق
گھڑی بہر کا ہی مہمان لب دلسی ذرا سُن

نہ رو اس درجہ ای جان نصیحت سیکھہ نادان
تہمی آنکھو نسی باران لب دلسی ذرا سُن

الگ چل اک طرف کو یو ہین رہنی دی صفکو
حکایت غم کی ای جان لب دلسی ذرا سُن

سراج اختری ہی یہہ بحر اک خوش پری ہی
رہی اختر غزل خوان لب دلسی ذرا سُن

## غزل در بحر خفیف مثمن سالم فاعلاتن مستفع لن فاعلاتن مستفع لن

جان عالم تو اسکو پڑہ جا میری اب دلسی سُن
ای پری رو جانان من ای ہرجای اب دلسی سُن

ہی سفر اب دنیا سی لو دلمین غم ہی کیونکر کہو
مرتبہ دان مہر کرم ہون مین ہی راز اب دلسی سُن

حال غمگین اب مجملا لکہتا ہون مین ہی یہہ راز
ای سمنبر قصہ مرا شعر گوئی اب دلسی سُن

مہ رخا تو میری پر قصۂ غم اب دیکھہ لی
ہٹ نہ اسدم رشک سمن جان پیاری اب دلسی سُن

گر پڑا ہون مجھکو اوٹھا جا نہین ہی افسوس ہی
حالت غم ای آزدان چشم پوچھتی اب دلسی سُن

ہون اکیلا راحت نہین اے خوش تن سو جاتی نہین
غم ہٹا ئی روح و جگر آئی کوئی اب دل بسی سن

جان باقی تن مین نہین زندگی ہے حکم خدا
کیا زبان ہے جو مین کہون غمگی خوبی اب دل بسی سن

مہربانا مین کہو گیا ڈہونڈہون کس جا ای سرو قد
کیا لکہیگا احوال غم دست منشی اب دل بسی سن

عاشقانہ کب شعر ہین علم کا بس اک بحر ہی
چپ نہونگا اس بزم مین لطف معنی اب دل بسی سن

دل طپیدہ مثل حزین مرغ بسمل نبوج ہم
حالت غم تو دیکہہ لی حسن و خوبی اب دل بسی سن

پڑہ اسی ہے اور روا دو ماہ عالم کو ہے چپ چلے
سب کہانی گل پیرہن ہے کہیہ کسکی اب دل بسی سن

چرخ حشمت ماہ کرم اوج ہمت ہور سما
آیا اختر تو روک لی ہو نہ راہی اب دل بسی سن

غزل در بحر متدارک مثمن سالم فاعلن ہشت بار کہتا ہوئین تجہی میر بجان اسکو سن

دل ہی تن روح ہی ہی جیا اسکو سن ؛
با مزا با حیا خوش ادا پر ضیا نہ مہروش ماہرو

اسکو سن ؛ پارسا خو دنما تو ہی ہی گل رخا ؛ بدر زا مہ لقا جان جان اسکو سن

دل مین آ مونہہ ملا چوس لعل ان ہو مزا
ہونٹ پر خوب ہی رنگ پان اسکو سن

چھپ نہیں سکتا ہی راز دل میرا جان
دلمیں جو بندہی ہی عیاں اسکو سُن

کیا کہون ای صنم جانتا ہی خدا
ہجر مین تیری ہی دل طپان اسکو سُن

رازِ دل فاش ہو چھپ سکی کسطرح
قصّهٔ حالِ غم ہو بیان اسکو سُن

ہو گیا ناتوان ہجر سی تن مرا
ہنس پڑی زردئی زعفران اسکو سن

ہی یہہ وہ ناتوان بھول بھی بار ہے
برگِ گُل جان پر ہی گران اسکو سُن

میت دی رحم سی عادلا اسکو تو
عیب دل میرے اب کر نہان اسکو سُن

وصل تو ہی دوا ہو شفا کبریا
غم ہوا ہجر مین جانجان اسکو سُن

دل گیا دل مرا داستان ہی بجا
اختر آبیٹھہ جا مہربان اسکو سُن

## بحر رمل مثمن سالم فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن

۱۶

مین رمل کی رکن کہتا ہون مری جان تو انہین سُن
چار بارہ فاعلاتن پڑہ لے جانان تو انہین سُن

تا حاصل ملک و ملک خود دلفریب جان خوبان
لطف ظاہر ہو جو ظاہر تاج سلطان تو انہین سُن

تیغ افگن مهر روشن شکل بهمن کان و معدن | سرو گلشن پاک دامن روح خوبان تو اهین نهین سُن

مهر صورت ماه وجه حشمت نیک خصلت پاک طینت | چرخ رفعت ماه قدرت سرو بستان تو اهین نهین سُن

لاله آسا بدر رتبا ماه هاله مهر بالا | تیغ اعدا نور بینا کان احسان تو اهین نهین سُن

نور عالم طور اکرم شاه خرم لطف بی غم | حسن آدم نور خاتم ماه تابان تو اهین نهین سُن

ابر شوکت شمع راحت سوز الفت عشق طینت | مهر ثروت ماه حشمت جان جانان تو اهین نهین سُن

خوش خصال و ذی کمال و بیمثال و بی ملال | نیک فال و خوش مآل و شاه شان بالا تو اهین نهین سُن

رتبه دانا قدر افزا طبع والا حور چهرا | خوش نژاد املاک آرا چتر خاقان تو اهین نهین سُن

بحر عرفان موج عمان روح انسان فخر شاهان | نور دامان رشک قاآن عقل بالا دان تو اهین نهین سُن

روی ساده لطف باده نور جاده شاه زاده | خوش و ساده بار اراده حسن خندان تو اهین نهین سُن

جان اختر ماه پیکر حور منظر شمس سلغر | نور افسر آب گوهر مهر تابان تو اهین نهین سُن

بحر مضارع مثمن سالم مفاعیلن فاع لاتن مفاعیلن فاع لاتن

مری دلبر جان عاشق کی لگ جا پیاری توں سن
دل اختر شان لایق ادہر ہی آ پیاری توں سن

تب الفت بار دل ہے رخ ثروت نثار دل ہے
لب نخوت مار دل ہے صنم فرما پیاری توں سن

رخ حیران وار تن ہے دل گریان خار تن ہے
اری نادان بار تن ہے اب شرما پیاری توں سن

صف مژگان بار جان ہے رخ بستان کار جان ہے
مراد رمان مار جان ہے ذرا دکھلا پیاری توں سن

سرو آزاد ام رخ ہے مجھی وانام رخ ہے
محبت زا جام رخ ہے ہمین رہ جا پیاری توں سن

دل آدم لعل تو ہے رخ خرم خوشنجر ہے
کمال غم نیشتر ہے چمن آرا پیاری توں سن

عطا مین لا یا دلکو محبت مین پایا دلکو
یہہ الفت مین بہا پایا دلکو کرم فرما پیاری توں سن

دل خوشنحو بار اجانی رخ مہ رو تار اجانی
ہے خوش ابرو مارا جانی جہان آرا پیاری توں سن

رخ زرین آیا دیکھو سنر تزئین بہا پایا دیکھو
دل پر سوین پایا دیکھو یہہ رخ دکھلا پیاری توں سن

جمال مہ دیکھا ہمنی کمال مہ پایا ہمنی
خیال مہ رو کا ہمنی بہا آرا پیاری توں سن

زر گلشن بوسہ لب رخ دامن سیب غبغب
سرو گردن ماہ مشرب مان آرا پیاری توں سن

بس اب اختر دو قلم کو رہنے دو شستہ رکہہ نہ لکہو | وہ چہیڑی ہی یہ تم نہ بولو یہہ قصّا پیارے تو سُن

بحرِ متدارک مثمن مقطوع از ناظم بیت جدّ اعلی مرتضیٰ ملقب بہ صوت النایاتوس فعلن فعلن فعلن فعلن

۱۴

دیکہو پیاری میرے دل کو | تم تو ہاری میری دل کو

بوٹی ہی کب اس سی بہتر | پارا ماری میری دل کو

آئی اسکی نوبت دیکہو | پونچہا باری میری دل کو

ایسی ذہن ہوا ایسی دہر پہ | مطرب گاری میری دل کو

کہدو اوس سی جانیوا لو | غم سی ماری میری دل کو

ایسا کوئی دل سی لیگا | لی لی پیاری میری دل کو

بیٹہو سنلو ہمسی سیکہو | تاؤ پیاری میری دل کو

دلبر بہتر خوشتر اختر | بولو پیاری میری دل کو

پیارا اختر آیا اسجا | جانو تاری میری دل کو

## بحر طویل مثمن مقبوض فعولن مفاعیلن فعولن مفاعلن

١٥

| | |
|---|---|
| ستمگر کہون تمسی سنو تم ادہر رہو | یہہ گیسوی سنبل بس اب تا کمر رہو |
| رخ گل اگر موںہہ ہی لب خوش ہلال خم | سر دل جو ہی رنگت پی روش ادہر رہو |
| خوش ابرو کرم کر دو گل تر ملاؤ لب | طپش یہہ جگر مین ہی نہ تم بی خبر رہو |
| ستم زا کہون تمکو ملو تم فراق مین | دلاور رہا در رہو ادب دان اگر رہو |
| جگر گشن تمہین سمجھو الم ہی نہ بولو تم | مری جان یہہ کہتا ہون ہوس کو کہہ مر رہو |
| سنو یہہ جہٹکتی ہین ستاری شب کرم | سحر کو تمنا ہی اگر تم قمر رہو |
| ہری ہو بہار دل گل تر جمال مین | درخت خوشی ہو تم نہال ای ثمر رہو |
| جو غنچہ گلو نسی ہو بہری وہ ہزار مین | سراسر نزاکت ہی تہمتن نڈر رہو |
| رقیبو سرک جاؤ روان ہو رہینگی ہم | ہمارا نہ دل توڑو اگر بی ضرر رہو |
| تہمو تم اب ای اشکو ذرا سا کہ دم لوہی | اسی شب چلین گی ہم اگر ہمسفر رہو |

شجاعت تمہاری یہہ جرأت تمہین سے ہی ہے — جری ہو تبرآرا صنم باظفر رہو

فلک پر تمہین تم ہو جہان مین ہی روشنی ہے — ستارے بچہاؤن مین تم اختر اگر رہو

## غزل در بحر مرقع فخر ایجاد مصنف متفاعلن فعولن متفاعلن مفاعیلن

۱۶

نہین چند بیت موزون مری عشق کی کہانی ہے — نہ چہپا قلم کو مانی مجہی شکل اک بنانی ہے

نہ کبہی نظر مین آیا نہ وہ آنکہہ مین سمایا — نہ سوال لب پہ لایا ہی حسن لن ترانی ہے

ملا لطف پا رسائی ہوئی تجہہ تلک رسائی — کہ گواہ جبہہ سائی مری ماتہی کی نشانی ہے

ذرا دی تو جام خوشبو رہی وہ ر عشق مہرو — ابہی لگ نہ میری مونہہ تو کہہ یہہ عالم جوانی ہے

مجہی وہ ورسی رہا یا ہمراز خم دل کہا یا — نہ کبہی بغل مین آیا نہ اقصۂ زبانی ہے

وہان انکہڑیو نپہ عالم یہان دوستو نسی ہے رہم — وہ ہنسی کے ماری بیدم یہان رنگ زعفرانی ہے

اسی پوچہہ لو تو تنسی نہین رخ پہر البو نسی — نہ کبہی گی شاعر و نسی کہ مری کمان کیانی ہے

نہین غیر و نیر مین فا نہ تو نہین دوستی کی لایق — مجہی سمجہی اپنا عاشق یہہ ہمار رتبہ دانی ہے

کہان انکھڑیون مین کاجل کہان تیرہ دلکہی جنگل — کہ اوٹھانا بار صندل تمہین آپ سر گرانی ہے

ہوا آشنا ہوا مین ملا مرغ حسن زا مین — جو پری ہی اس ہما مین وہی ملکۂ زمانی ہے

عجب اُٹھا مد البحر فکرت رہی غوطہ زن محبت — مجھی جودت طبیعت تری آگی آزمانی ہے

سر چشم دل لگایا وہین ہاتھ ہونسی بنایا — جہان نقش پا کو پایا وہین برسون خاک چہانی ہے

ترا رخ بہار آسا تو چمک شرار آسا — مرا تن غبار آسا یہی قاصد ازبانی ہے

بڑی اس مین کے سی محنت ہوئی زرگریسی غیبت — کہ کشیدہ تائی الفت تری چہلکی کی کہانی ہے

ہوا ایل غم مین مجنون کری سیپ یان تنبیخون — مرا مصرع ہمایون رخ مرغ بوستانی ہے

رہا مدتون پریشان سہی زلف شب مین گردان — کہ کمر تمہاری جانان تری وہمی و گمانی ہے

نہ کنارا پایا غم کا تری ظلم او ستم کا — مجھی ذائقہ الم کا تجھی لطف دلستانی ہے

ابھی جی نہ ہوگا بیشک جو چلی گی غم کی شلک — ترا جامۂ مبارک اگر آج ارغوانی ہے

زر و سیم و لعل دنیا تری اسطی مہیا — ترا ہو وج مطلا مجھی لطف ساربانی ہے

یہہ بہار کی اونہین وہ بہار زانو ونکو رو رو
کہ گرایا تحت دلکو عجب اونکی یہہ ہمائی ہی

جہان وصل کی ہی لذت ہین ہے خدا کی قدرت
کہ بنایا لفظ فرقت یہی مرنا گہانی ہے

کیا کیون بتونے مائل جو خدائی ہین شامل کے
تجہی وقت گریہ ایدل مری آبرو مٹانی ہے

تری زلف کے سیاہی وہ گہٹا ہی اور بدلے
جو چمک ہی روئے خوشگی وہی برق آسمانی ہے

تجہی داغ رشک سے وا کسی سبز رنگ کا تہا
تن مرغزار و صحرا تراکیون لباس دہانی ہے

کہون امر دلنشین کچھ رہی ہے جدہر ذہین کو
ملی لطف سامعینکو یہی حسن خوش بیانی ہے

دل اختر غزل خوان ہوا مائل تعشق
جو بجا دیا اسکو ناصح یہی پیر کی کاردانی ہے

ایضاً

صنما مجہی ملا تو یہہ خدا کی مہربانی ہے
تو اوسکی یاد رخ ہی تو اوسی کی نشانی ہے

خط نور کو اگر دی تو قلم مین رنگ بہر دے
مجہی علینک قمر دی کہ غضب کی ناتوانی ہے

مری شانی کس ہوا سی کہ لڑی ہوس ہوا سی
او ڑا اشل خس ہوا سی کہ غضب کی ناتوانی ہے

ہوا عقبہ تنگ گلزار رہا دل کو یہہ سہارا
کہ بہائی قصر دارا تری در کے دربانی ہے

بنی سرمہ جان بلبلین ہوئی میل شاخ نشیمن
جو کلی ہی اس چمن مین مری گل کی سرمہ دانی ہے

ہر اگریہ پر جفا ہو رخ خشک میٹھا کیا ہو
ارے ابر تر ہوا ہو مری پاس شور پانی ہے

ہوا موسی کا تو رہبر رہین حجتین ہی اکثر
نہین مین تو کچھ پیمبر مجھی الفت نہانی ہے

یہہ ہی امتحان مقرر رہا قاصدونکا افسر
کہ پری بنا کبوتر ہی شکل خط رسانی ہے

تری دیکھنی کو اے بت ہوئی منتظر خدائے
رخ عنکبوت نے بھی سر کلبہ جالی تانی ہے

ہوا دور یسی یہہ عالم نہین جسم و جان مین دم
نہ ادہر کو آنا آدم یہان غل کی گرانی ہے

پڑی ہر طرح کی آفت نہین عیسی دم کو مہلت
کہان قابل کتابت مری داستان بیانی ہے

نہین قطرہ موج کو تو نہین آب گوہر
ہوئی آہ سمندر مری اشک نہین روانی ہے

نہ کبھی ہوئی تلافی نہ ہوا الم بھی وائے
مری دست دلبر کا تری چھلی کی نشانی ہے

ہوئی جان قاش سردہ رہا ارغنونکا برد
کرو مطرب نہ پردہ یہہ غزل مجھی ہی گانی ہے

بہی اشکو نسی جنگ ندی ہین سمنی ہاگ بہی
ہوئی آہ دل کی کشتی مرا باد باد خانی ہے

گل و باغ و دشت و ریحان جبل و بحار و حیوان | رکھوں قبضے میں خراسان مری تیغ اصفہانی ہے

ترا دوسرا کہاں ہے تو عیاں ہے اور نہاں ہے | توہی مالک جہاں ہے تری ذات لامکانی ہے

دل اختر ستم کش ہوا مائل نظارہ | نہ چھٹے گی اوس سے یہہ لت کہ یہہ امر ناگہانی ہے

۱۸
ایضا

نہ قسم زباں کسی کہا تو کہ تری بھری جوانی ہے | مری سر پہ ہاتھ دہر دی مجھے خط ناتوانی ہے

رخ ماہ و خور ہے جج بن بنا طور صحن گلشن | ابھی ہونگا نخل ایمن اگر ایسی ضو فشانی ہے

نہ مٹھاؤ بار تربت کہ رہی نمود غربت | ابھی ایک لوح حسرت سر خفتگان جانی ہے

ابھی تنا بن انجان فی راخشک و تر بھی پہچان | کبھی کوئی بات ایجان مری فر لگی تو نہ مانی ہے

ہوئی وحشیو نسی غبت دو دو دام سی ہی الفت | نہ مٹاؤ داغ فرقت مری عشق کی نشانی ہے

نہ کوئی تعب گراں ہو سر دست مال و جاں ہو | اگر اپنا قدرداں ہو جبھی لطف جانفشانی ہے

رخ و چشم و گوش و ابرو سر و دست و پاؤں زانو | جو لکھی طلسم و جادو ہی بندش معانی ہے

پہری کیا ہوا چمن کے اوڑے جو نشتر نکی | جو کلی ہے یاسمن کے مری گل کی ناسدانی ہے

سر بام جب وہ آیا تو تماشا یہہ دکہایا | جو چمن یہہ رخ پہرایا وہی برق ناگہانی ہے

ہوئی خور رو سالے تہہ بنا ظرف تشتی بہی کمتر | اری تک قبح مین اودب کے یہہ پری کے حسن دانی ہے

سر روضیاؤ ضو ہی جبین اک ہیون وہ سو | وہ حسام ماہ نو ہی مری تیغ تو برانی ہے

وہان دور جام و قلقل خم و بادہ شیشہ و مل | ابہی بتدی ہی وہ گل مری فکر تو برانی ہے

ہوئی جب الگ محن مین رہا جسم بد کفن مین | نہین روح اپنی تنہین یہہ گہڑی کالی کہانی ہے

توہی مالک تمنّا توہی دافع البلا یا | کہ بنائی دہر خوش کا توہی خالق او ربانی ہے

ہی طبیعت اپنی موزون مین مثال اوسکی کیا دون | مری آگی فیل مضمون فقط ایک پشہ رانی ہے

مجہی کیا ہوا تہا سودا مری پاس خرمن جان تہا | نہین مینی پان مانگا یہہ دروغ درمیانی ہے

مرض تجاہل کل ہوا اوسکو بی تامّل | مجہی دارو ئی تغافل وہی آج پہر پلانی ہے

گل زر وسی بہار ہی کہین لالہ بی بہا ہی | چمن آج پر پہنچا ہی بڑا لطف زرفشانی ہے

نظر آیا قدّ موزون ملی لیلی ہی یون | تری غمسی بید مجنون بلباس ریسمانی ہے

ہوا چرخ کو گوارا کیا انقلاب سارا
اثر اسمین ہی مقرر ہو کسطرح موثر
وہی آستان اعظم وہی ارباب کرم
وہی باطن و عیان ہے وہ ہر اک کارازدان ہے
سپر اوسنی ہی سنبھالی جو ہین سیف حسن کھینچے
ہوا انکھڑیو نپہ جو بن تو ہوئی بہار گلشن
ہر قصہ قند و شکر ہین ہی قصہ خوان بہتر ہون
لکھون ہین ہی سبکی مطلب کہ ہی وہ مسبب سبب
ترا حکم روز او رشب تجھی سے ہین سبکی مطلب
تمھین قلب روان ہو یکسر ہنر و خرد مین بہتر
دیا داغ سینہ بہ جبین نے لیا اختر حزین نے

تمرا او رہی نہ دارا فقط اونکی کہانی ہے
پڑہی میتیہ کوئی گر یہہ غزل بھی ہین خوانی ہے
چلین کوئی یار ہین ہم بھی دلیہ آج ٹھانی ہے
وہی حاکم زمان ہی وہی مالک جہانی ہے
نہ رکی گی چوٹ وسکی فقط اپنی منہہ کی کہانی ہے
لگا شاید آج ساون جو ترا لباس دھانی ہے
کہون کیون نہ قصہ شب ہجر مجھی اک پری سنانی ہے
سر چرخ نیلگون اب ایام شعر خوانی ہے
تو ہی فرد و واحد و رب نہین تیرا مثل و ثانی ہے
نظر آئی رمز اختر یہہ تمہاری نکتہ دانی ہے
مری صنعت آفرین نے مری خاک یون سے سانی ہے

۱۹

فرد عصیان تیرگیِ دل سی کالی ہو چکے
در گذر تقصیر سی اب گوشمالی ہو چکے

ای شہ خوبی امید ارزانی کی باقی نہین
فوجین گذرین کہیت کی بہی پائمالی ہو چکے

ایسی شوخی پر یہہ دلمین ہی دکہادون آئینہ
مونہہ چڑانی پر کمر باندہی ہی گالی ہو چکے

میری مُنہ تک تہا زبانکا ہی بناؤ شہر مین
وہ زمانا ہی نہین صاحب کمالی ہو چکے

کیا ضرورت ہی جنون روئی گلستانکی مجھے
بند تن مضمون دل پہولونکی ڈالی ہو چکے

نور تن غنچہ مین مصراع تر دیوانکی
میری ہر ہر بیت اک سلک لآلی ہو چکے

رو دیا جب مین تو بہیا آگئی ہر شہر مین
کہیت ہرا اک لہلہایا خشک سالی ہو چکے

اب نہ چٹکی گی کلی گلزار مین ای باغبان
طفل غنچہ کی لئی بہی گوشمالی ہو چکے

مار بیٹھا مین رقیب روسیہ کو دربان
بوم خصلت کی لئی یہہ ضرب تالی ہو چکے

موم دل ہو جائینگی سنگین دلونکی دیکھنا
بوریے پر لذت اسم جلالی ہو چکے

مین غلام ضیغم اللہ ہون ای نقش سست
تیری ہیبت میری آگی تیر قالی ہو چکے

قصۂ عشق اسماعت کی ہی قابل شاہ حسن ‏— ختم تیری قید یونہیں زار نالی ہو چکی

شب کو جب مینیش نی دکھلا دیا خورشید رخ — دن ہوا بزم شراب پرتگالی ہو چکی

کٹکھنو پر سحر کی چلنی لگا وہ تیز فہم — طفل دل اب مشق وصلی و وصالی ہو چکے

تمنی مسّی سی کیا اندھیر دنکو بزم مین — میری دود دل سی ساری رات کالی ہو چکے

رنگ پھیکا ہو گیا اغیار کا بھی شوخ چشم — کہائیی بیڑا کوئی ہونٹھونکی لالی ہو چکے

سیل کی کونڈون نے منّت کی ٹرہائی طوق ہے — خط نکلنی سی نمو و خورد سالی ہو چکے

کیون نہ ہو دل آشنا چاہت سے تیری اے حسن — فرد دیوان نہر مضمون زلالی ہو چکے

عارض اغیار سیلی خوردہ وصلت مین ہوئے — گوشمالی کیجئی رخسار یالی ہو چکے

سچ ہی صبا بعد راحت رنج ہوتا ہی ضرور — خوئی بد پیدا ہوئی جب خوش خصالی ہو چکے

ہی تخلص اختر تابان جو چرخ حسن پر — اسلئی ہر بیت خوش شکل ہلالی ہو چکے

ایضاً

ہو مہیّا گر شراب پرتگالی ہو سکی — کر بیان اوسکا اگر وصف کمالی ہو سکی

اوتنی وہی یجان جتنی تجھسی گاہی ہو سکی
مین ہے ہوونگا جسقدر رخسار مائل ہو سکی

دل مین ہے ہو داستان لیل گیسوئی دراز
کیجئی اظہار قصہ گرچہ حالی ہو سکی

پہر بنائین طائر سدرہ کو طاؤس خیال
اوج ہمت دیکہہ لین گر طبع عالی ہو سکی

جو تری رخسار احمر کی چمک سے لالہ رو
رنگریزی مین بہی کیا ممکن یہہ لالی ہو سکے

پیر گردون نی ندیکہا آنکہہ سی ایسا جمال
مین بہلا کیا ہون جو وصف خور وسالی ہو سکے

بیدریغ اظہار کر بیہوشی مینخانی نین چہوڑ
ای قلم گر وصف رندلاؤ بالی ہو سکے

طفل دل سمجہی کہ ہی گرداب دریائی گلو
بالی کی مانند گر ہر لو کی بالی ہو سکے

لی جواب اپنی غزل کا ہمفنو نسی تو ضرور
ای زبان گر تجہسی مضمون سوالی ہو سکے

بیوفائی یاد رکہونگا تری ای چرخ دون
روندا اتنا جتنا زور پائمالی ہو سکی

یہہ دعا رہتی ہی صورت آفرین سی الحذر
یاد رخ مین کوئی مضمون خیالی ہو سکے

چہرہ لکہوا دیجئی گا ای نقیب حسن یار
شہسوار و نین اگر سیری بحالی ہو سکی

ای کبوتر لا جواب خطِ عاشق یار سے
اوتنا جلدی آ کہ جتنی تیز بالی ہو سکی

گرچہ ہی موئی میان یار وہمی اسپہ ہے
باندہ لی شاعر جو مضمون خیالی ہو سکی

استجابت ہر دعا کی کار رب پاک ہے
زاہد اگر جتنی تجہسی زار نالی ہو سکی

اونکا سرپوش عنایت ڈہانپ دیویگا ضرور
دیکھی بڑا ہو نہین کر ہاتہہ تہالی ہو سکی

غیر ممکن ای رہبر و طلائی شمس چرخ
اہل ہمت کا جہان مین ہاتہہ خالی ہو سکی

مجھہ پہ پیتا ہی کہ مین اختر بناؤن کہکشان
سرو قدّ یار گر شکل ہلالی ہو سکی

ایضاً

عروج عشق سی ہامون ہی کنکر پاؤنکی نیچے
جہاز حسن کا دریا ہی لنگر پاؤنکی نیچے

جو مین شیشہ تو تو پتھر جو مین مقتول تو قاتل
لیا دل ہاتہہ مین کچلا مگرّ پاؤنکی نیچے

سنبھل سکتا نہین ہی بوجھہ مجھہ وحشی کا دنیا مین
زمین کہاتی ہی مثلِ چرخ چکّر پاؤنکی نیچے

ہمیشہ یاد قد کا ؤدم مین ای گل خوبی
رہا ہی سایۂ سرو صنوبر پاؤنکی نیچے

سر افلاک پہنچا زخم خندان ضرب دستی سے
گہسیٹا عین غصّہ مین جو خنجر پاؤنکی نیچے

پسند خاکساران خاکساری ہی مہ عالم
یہہ باعث ہی رہا جو نور اختر پاؤنگی نیچی

### ۲۲ ایضا

طپش قلب زار و و نی ہے
دل ہی اک دشمن درونی ہے

وادئ وصل مین جو جا پہنچے
خضرِ دل کی رہنمونی ہے

یا مری پاس آؤ یا بلواؤ
یہہ تو اک کلمۂ جنونی ہے

آہِ دل داغِ جسم ظاہر ہی
یہہ درونی ہی وہ برونی ہے

لبِ شیرین پہ مرگیا فرہاد
شکوۂ قصر بی ستونی ہے

وہم اُڑ جا خیال گھبرا جا
گھر یار مجکو چہونی ہے

خندہ رو خندہ لب کشادہ دل
عشق والونکو بدشگونی ہے

کیا بغل گرم کر گئی آئی ہین
آج پوشاک اونکی اونی ہے

سوگئی کیا کسی پلنگ پہ وہ
جائی وصلت جو آج سونی ہے

بارشِ اشک ہجر سی نہ گرے
سقفِ وصلت مین دو لگی تہونی ہے

بی شکر لب ہی حنظل غم جان — خوان نعمت بہی بہوسی چونی ہی

کس سی ہم بولین کسی بات کرین — اختر ہجر بہے زبونی ہی

۲۳

ایضاً

چاند پر گیسوؤنکا ہالہ ہے — نیا صیّاد جال ڈالا ہے

نہین پلکین تمہاری آنکھون پر — ہرنون کی گرد اک رسالا ہے

نہین درکار اشک چشم حزین — داغ دل موتیونکا مالا ہے

شاد تم مین گدا رہو آباد — جام جمشید میرا پیالا ہے

یہہ سند دیکی لونگا ملک وفا — جامۂ تن مرا قبالا ہے

نہین گلزار نیستی کا مزا — داغ دل میرا داغ لالا ہے

کسکو بالا بتائینگے قدسی — کان مین اونکی آج بالا ہے

کیون نہ خنجر نوک مژگان ہون — جو پلک ہی تری وہ بہالا ہے

ناف کی طرح ٹل گیا مین بہی — باتون باتون مین مجہکو ٹالا ہے

تیرا رخسار آپ رنگ ہے صنم | میرا مضمون نرالا و بالا ہے
دانۂ خال کی ہی مجھکو تلاش | مرغِ مضمون جو مینی پالا ہے
دامِ گیسوئی گل سی اوڑ بلبل | تیری بیچھی یہہ جالِ والا ہے
تیرِ خانہ نہو تو کیا پروا | میرا قصۂ غزل دو بالا ہے
عشق کی ٹہو کرین ندو غیرہ | ہوش اوسنی ابہی سنبھلا ہے
کیون غزل گوئی سی نہو وحشت | قلم اختر ترا غزالا ہے

ایضاً

۲۴

تجلی چہرۂ دلدار دیکھے | تری صورت جو ہمنی یار دیکھے
مسلمانی گئی ولسی ہماری | بہار رشتۂ زنار دیکھے
مسیحا کی طرح پہونچی فلک پر | محبت تیری شلِ وار دیکھے
ہوا مہ پارہ کوہی پر نمایان | بس اختر آج شکل یار دیکھے

صوبۂ پنجم مثنوی و رقعجات نظم و آن سیزدہ اند مثنوی ترس و بیم

آه از آن روز که این آفتاب — بر فلک شیشم برافتد شتاب

آه از آن روز که پیغمبران — وانفسی گفته گشایند جان

آه از آن روز که خور شق شود — زیر سر مالک برحق شود

آه از آن روز که مه گم شود — حیف بر آن دور که خور خم شود

آه از آن حول که روزش سیاه — ترس از آن شب که در آن نیست ماه

آه بر آن ملت و کیش و کلام — وقت سخن یاد ندارند نام

اف شود آن روز که گرد و تباه — دولت و مال و زن و فرزند و جاه

حسرت از آن روز که خون مثل آب — جاری شود از بدن شیخ و شباب

نعره از آن وقت که جنبش کند — طائر جان بر فلک کج پرد

بیم از آن ساعت بدای فلک — لرزه در افتد ز سما تا سمک

وای بر آن روز که برهم شود — دفتر ایجاد چو درهم شود

وای برین دهر که پاینده نیست — حیف براین جسم که این زنده نیست

وای بر اعمال خود و کار خود — زشتی افکار و سر بار خود

دولت صد ساله چو کردی تباه — آگهی بود و تو هم پادشاه

تا سر پنجاه رسید از حیات — لیکه حیات این چنین بد از ممات

گاه نه فرمان خدا ساختی — لمحه ز ازواج نه پرداختی.

گاه نه بر خویش رخ فکر کرد — نقطهٔ حق گاه نه لب فکر کرد

گاه نه بر توسن عمر روان — چین بجبین تو شده همعنان

گاه نگفتی که ز عمرت چه ماند — قافله ناقه بکجا وا رساند

گاه نه فکر سر منزل نمود — از خورش و نوش ظرافت چه سود

گاه نه شاهین خیالش رسید — نی پر عنقائی تصوّر کشید

گاه نگفتی که مسافر منم — الفت خم خانه چرا در تنم

گاه بلندی مکان را نه دید — گه نه به منزل هستی رسید

بارِ به روان دوش سبک یافتی — باز ز ابریشم دل بافتی

باز همان مستی و غفلت به تست — باز همان لغزش و عادت به تست

بین که سران قافله برداشتند — خیمه و خرگه همه انباشتند

بین که کجائی و کجا همرهان — فتنه نمایان شده شورش عیان

بین که ز دل جور و جفا یافتی — باز همان سمت گله بافتی

دیده بنه بر فلکِ کج نهاد — گاه ترا آیدت این فتنه یاد

بر رخِ خوبان جهان خوش مشو — دل نه برین جنس نمائی گرو

بین که چها خوی و فا رسم هست — هجر درین دار بلا رسم هست

حیف که این مدت ناپائدار — لهو و لعب ساختی ای بدشعار

فاتحهٔ جان خودت خود نخوان — بعد تو پرسد نه ترا یک جهان

خلعتِ آخر ز رخود بخنر ‌‌ گو که نصایح شده این کارگر

گرنه یقین شود این مهربان ‌‌ روی خود ای کن طرف مردگان

رفت کجا رستم و افراسیاب ‌‌ گشت کجا خانهٔ دنیا خراب

پیل تن و فربه اندام و گُر ‌‌ خوش قد و خوشرو و گرفتار و خُر

هیچ بدنیا سرِ خود برده اند ‌‌ بلکه کسی فرش نگسترده اند

حسرتِ و آلام و غم از روز بد ‌‌ وائی و ہئی ہی که گذشته ز حد

جامهٔ کرپاس بهم بافتند ‌‌ رشتهٔ مایوسیٔ خود تافتند

کس بجهان مالک دائم نشد ‌‌ سیر کنان آمد و قائم نشد

رخ بکن ای طفل به اندرزمن ‌‌ تازه شود از سخنم جان و تن

من پدر مهر نمام بتو ‌‌ کاشف اسرار بلا ام بتو

رنج مکن بر شکم جیفه خوار ‌‌ فربهی بگذار غم خود بدار

تا که نصیحت بتو آموختم
آتش بازیٔ ترا سوختم

ہمہ نصیحت خطبِ خوش کلام
نار معانی ست نماید چو نام

اختر بد مغز زبان بند کن
نیستی یکچند که دو چند کن

مثنوئے در جواب تو دو نامۂ نواب یادگار محل صاحبہ

کج ابرو پرے یار نا آشنا
ادب نا شناس و دل بار یا

ستمدار و معشوقۂ بیوفا
پرستار و محبوبۂ نارسا

کہانتک تعجب کج ادا کی لکہون
مناسب یہہ ہی کچہہ دعائین بہی دون

رہی جبتلک گردشِ روزگار
سلامت رہی صورتِ یادگار

منور رہین جبتلک چہرہ ماہ
سریر حکومت پہ جبتک ہین شاہ

رخ ابر یانی سی جبتک ہی تر
شجر مین نمایان ہین برگ و ثمر

دل لالہ جب تک ہی مرہم طلب
کشادہ ہین ابواب عیش و طرب

ثمر مین ہی تخم اور شجر مین ہی پوست — عداوت مین دشمن محبت مین دوست

رگ و پی مین جب تک روان ہی لہو — عیان ہی رخ جام و شکل سبو

نزاکت ہی جب تک گلو مین عیان — چمن سینچی جبتک دل باغبان

مہیّا ہین جبتک زر و سیم مہر — ہی گردش مین جبتک تدرو سپہر

سرافراز ہین جب تلک خاکسار — چمن مین ہی جب تک گلو نکی بہار

اثر جب تلک آہ بلبل مین ہے — طرب گردش جام و قلقل مین ہے

محبّان یکتا ہین جب تک بہم — تن عاشقان پر ہین داغ الم

سرورِ وصالی مین جبتک ہی جوش — طلبگار آواز بلبل ہین گوش

سفیر قلم جب تلک ہی روان — سر تخت قائم ہی تاج شہان

بدل یہہ دعا دیتا ہی رازدار — سلامت سلامت رخ یادگار

الہٰا جیو تم جہان مین مدام — رہو جشن عشرت مین ای خوشخرام

رخ معذرت نامۂ خوش بیان | ہوا جلوہ افگن بلطف نہان

پڑہا مطلب اوسمین جو کچہہ تہا لکہا | کہلا ای خوش اقبال وہ سر بہ پا

اب اوسکی جوابون مین مصروف ہون | ہوئین مدتین تمسی مالوف ہون

سنبہل خامۂ اشتیاق اک ذرا | اب اچہا نہین اسقدر حوصلا

وہ لکہہ جو جواب سوالات ہون | عیان اونپہ عاشق کی حالات ہون

مرا رسم و شیوہ نہین ای پری | کہ مین بہول جاؤن رخ برتری

مگر کیا کرون سخت ناچار ہون | کہ پہندی مین دلکی گرفتار ہون

نہ یہہ چاہتا ہون کہ آوارہ ہو | بدی کا پس پشت پشتارہ ہو

کرون تربیت گر نہ اولاد کو | بہلادون اگر رسم اجداد کو

تو اسمین بہی مجہکو رہیگا ملال | نہ سیکہی جو پیش نظر وہ کمال

اگر اوسکو سکہلاؤن مین قاعدا | وہ لگتا ہی بیشک تمہین کو برا

تمہاری ملاقات مین ای پری — مجھی لطف دل تھی کئی مختفی

کہ اول تو تمسی مجھی چین تھا — یکانی کھلانیکا تھا اک مزا

دوم شہرآرا کو کرتا تھا پیار — یہہ دل مین تھا اوسکو بناؤن بہار

گل نسترن اوسپہ صدقی رہے — کفِ حزن ادبار اسنی کلی

یہہ اقبال مین سب سے ہو تیز گام — بحق محمّد علیہ السّلام

سوم یہہ کہ پابند تھا وضع کا — جو مونہہ سی کہا وہ نمایان کیا

یہہ شیوہ نہین کل کچھہ اور آج کچھہ — سر تخت کچھہ ہو سر تاج کچھہ

چہارم کہ سنّ کہولت مین یار — غنیمت تھی مجھکو تو ہی یادگار

یہہ پنجم قسم تمنی کھائی تھی یار — کرونگی نہ بر عکس مین زینہار

مین سمجھا تھا شادی مین اسکی کمال — کرونگا کرم نوکرون کو نہال

عجب عشرت آئین بناؤنگا بزم — دولہن کرکی سبکو دکھاؤنگا بزم

مکدّر ہون بازارِ اقرار سے — کہ بہتا ہی سودا خریدار سے

مجھی ناز بردار پر ناز تہا — در خزّ رمی ہر گھڑی باز تہا

بدل یہہ سمجھتا تہا ای مہربان — کہ دل مین تمہین بہی ہی لطفِ نہان

بظاہر اگر سرکشی ہی مگر — تجھی میری خواہش ہی ای سیمبر

چہپائی سی چہپتا نہین رازِ دل — بنائی سی بنتا نہین سازِ دل

یہہ وہ ساز ہی جو صدا خیز ہے — ہر اک تارِ الفت طرب بیز ہے

جو زخمہ ہی اسکا وہ زخمِ جگر — جو پردہ ہی چہرہ نمائی قمر

جو کوک اسکی ہی وہ کلیدِ ظفر — فغانین نہین ہی جو اسمین اثر

ملاپ اسکی تارونکا اختر نما — یہہ وہ زمزمہ ہی ستمگر نما

جو ٹوٹا کہی اسمین کا ایک تار — روان ہوگئی آنسوؤنکی قطار

صدا تک نہ آئی گر اوس ساز سی — تو سمجھو خفا ہی وہ ہمراز سی

ہوا ظاہر و باطن اب انکشاف ۔ بناوٹ بناوٹ بناوٹ ہی صاف

اگر روئی تہی شہر آرا ذرا ۔ تو تمکو تھا یہہ رنج بی فائدہ

بگاڑا مرا کہا نا ایسی کہیں ۔ کشیدہ رہین تم کشیدہ رہین

نہ صورت مری سامنی تمنی کی ۔ کجی ولکی ظاہر تہی اور بیرخی

یہانتک کہ برہم ہوا میرا دل ۔ مین اوٹہہ آیا اور تم ہوئین مضمحل

بس ایسی کی اولاد کس کام آئی ۔ خدا ایسی الفت کو دل سی ہٹائی

صنم سچ سمجھہ یار شاطر ہین ہم ۔ نہ ظالم نہ کچھہ بار خاطر ہین ہم

نہین ایک شمہ تمہین کچھہ ملال ۔ جو میری طبیعت پہ گذرا ہے حال

رہا درد ایسا کہ دشمن کو ہو ۔ خدا جانتا ہی اگر تم سنو

نہین ایک دن کہا یار غبت سے کچھہ ۔ نہ آیا مری ہاتہہ الفت سی کچھہ

سمنبر خوش البرو پری حور ہو ۔ مگر مجھکو کیا دل سی تو دور ہو

جو جنت میں حوریں ہیں انسان کو کیا | جو صحرا نہ ہاتھہ آئی حیوان کو کیا

سیاہی جو گیسو کی ہوئی بلا | شب قدر کو اوسّی حاصل ہو کیا

سٹرک حسن دنیا کی ہوئی جو مانگ | سرِ کہکشاں کے نہوگی پہلا نگ

جو پٹیاں ہوں محراب کعبہ تو کیا | نہ مسجد کا نکلی ذرا حوصلا

جو پیشانی ہو بدرا سا ترے | تو کیا اوسّی پائی رخ مشتری

جو تلواریں ہوئیں بہویں کیا محال | مگر دست اشجع ہی دو راز قتال

رسیلی نشیلی ہوں اور لچھوئیں | مگر ایسی آنکھوں سے جانیں موئیں

جو پلکیں تمہاری بنیں نیزہ وار | تو بیکار اس جا ہیں دست سوار

سواد و بیاض عیون صبح و شام | تو بندی کو کیا خالق نیک نام

رخ و عارض صفا ہیں گر قمر | تو اوس روشنی سی ہی اختر کو ڈر

جو بنی کٹاری ہی تجہہ ماہ کی | تو وہ نوک ہی خانۂ شاہ کی

ہین سوراخ بینی اگر عطردان
تو اختر کی قسمت مین بُو کہان

لبِ تم اگر گل ہین تو مجہکو کیا
مین بلبل نہین آپکی باغ کا

جو دندان خواہش تری تیز ہین
مری اسپ شہوت کی مہمیز ہین

جو سیب زنخدان تمہارا ہی چاہ
تو اختر بہی ہی یوسف پادشاہ

جو گوش مُطلّا ہین نسرین نما
دل باغبان کو بہارون ہی کیا

جو ہین نرمۂ گوش برگِ بہار
تو ہی شہد بوئی دماغِ نگار

پہوٹی ورق ہین جو گل کی تمام
تو دل تہا بنی ہی باغبان خرام

گلا ہی صراحی تو مین نوش دور
جو شانی ہین شہباز تن رشکِ حور

اگر بازو ہین کہم اک الماس کے
مجہی وہم ہین دور اور یاس کے

جو ہی کہنیون مین لچک پہول کے
تو عاشق کی صورت بہی ہی غول کے

کلائی پہ تیری ہی جوبن اگر
کل آئیگی مجہکو نہ اب عمر بہر

اگر دست بند نگارین ہین یہ لعل — مین ہون دست رنجہ یہہ دل ہے ملول

تری ہاتہہ ہین شاخ مرجان اگر — مری جان نکلنی کا ہی اسمین ڈر

اگر اونگلیان ہین تری نرم نرم — تو آہو نسی اختر کا پہلو ہی گرم

ترا سینہ ہی رشک کوہ بلور — مرا سر نہین اوسپہ ای برق طور

حبابونپہ دریا کا ہو گر اثر — تو ترتی پہرین اختر نامور

سر نوک پستان ہی تیر شہاب — مگر حیف اختر نہین کامیاب

تری پشت پر ہمکو تکیہ نہین — بہروسا تری دل پہ اچہا نہین

تری پیٹ نی دل لیا ہی لپیٹ — مجہی دیو کی لگ گئی ہی جہپیٹ

تری ناف کی قعر مین بند ہون — شکستہ دل و قید و خورسند ہون

کمر مین تری بل ہی زلفونکی شکل — مری دلمین ہی لہر سانپونکی شکل

سُرین مدوّر یہ ہی دل نثار — فدا خال عارض پہ مشک تتار

بزیر سرِ ناف گھائل ہون مین ۔ کہ وہ تیغ ہی اور جاہل ہون مین

تری رانو مین مرغ دل ہی اسیر ۔ ہر اک ران قوس محبت کا تیر

تری زانوؤن مین گرفتار ہون ۔ انہین کا سو نسی تلخ و سرشار ہون

تری شمعِ ساق منوّر پہ یار ۔ مرا دل ہی ہر وقت پروانہ وار

کف پا پہ ہر دم فدا مرغِ دل ۔ ہر انگشت پا پر پہنسا مرغِ دل

یہہ سب ہی مگر قدردان تو نہین ۔ گلی بوستان کی ہی خوشبو نہین

مرا خاصّہ یہہ نہین ای پری ۔ تظلّم کرون گا ہی اور بی رُخی

تجہی ورد ہو مین رواداد ہون ۔ اگر پہول تو مین رُخ خار ہون

جو لپٹون مناسب نہین خوف ہی ۔ محبت سی خالی ترا جوف ہی

نہ پاؤن مین بیٹی کو تو ہو بری ۔ نہ ہوگا نہ ہوگا نہ ہوگا کبہی

اسی راست سمجہو تو ظاہر کرون ۔ مین اب رمز قلبی سی ماہر کرون

تمہاری نہ اولاد ہوتے مگر
تو تھی ساتھہ ہی دوسری یہہ دعا

فقط یہہ دعا ہو گئی کارگر
کہ لڑکا بھی دی خالق وکبریا

شکستہ کیا اسقدر میرا دل
نہین کرتا اب مین دعا دوسرے

دعا دو بارہ ہوئی مضمحل
کہ کافی ہی بس ایک ہی مشتری

سرافراز و خوش بخت نجم تو باد
جمال سر تخت نجم تو باد

## جواب نامۂ نواب بیگم صاحبہ مرحومہ در فتحیابی مقدمہ ۳

مبارک تمہین رشک بلقیس ہو
مبارک تمہین امّ برجلیس ہو

مبارک مبارک مبارک تمہین
یہہ مسعود و فرخ ہو بیشک تمہین

بصد تہنیت میمنت خرّمی
مبارک تمہین فتح ہو اور خوشی

سنو گوش دل سی اسی ای حبیب
کہ نصر من اللہ و فتح قریب

ستارو نمین جبتک ہی آب و تاب
رہی رونق عمر و حسن و شباب

عدو زیر تیغ و خدا یار باد | رخت رشکِ ماه شبِ تار باد

## شرح دستخطِ محبت نامهٔ نواب نجم محل صاحبہ مرحومہ

ای بادہ کشِ شبِ عروسی | ای قند چشِ لبِ عروسی

بلقیس سباؤ تاجِ عالم | ای دافعِ احتیاجِ عالم

سچ سچ لکھتا ہون حال اپنا | اب کہولتا ہون ملال اپنا

دُمبل نی ستایا اک مہینہ | ایسا وہ ہوا تہا بی قرینہ

تیرہ دن تک سن ای سمنبر | او ترا نہ وہن سی ایک جو بہر

کیا ذکر کہ دفع بول ہوتا | تہا نام سی اوسکی ہول ہوتا

اچّھی جو ہوئی خدا خدا کر | اب وردنی داڑہ کی کیا گہر

دس بارہ ہوئی ہین روز بیار | برجا نہین ہوش تک ہماری

پہر اوس پہ ہوا ہے طُرّہ جانی | آیا ہی دُوارِ مہربانی

سو آج ہوا ہی دفع وہ بھی
کُہنی پہ ہوا نمود دانہ

کیا تمسی کہون مین اپنی دل کی
ہی کرب سی تلخ آب و دانہ

واللہ نہین بناوٹ اسمین
انشاء اللہ آؤنگا مین

کس طرح کرون لگاوٹ اسمین
شکل اپنی تمہین دکہاؤنگا مین

حسنت رخ خوشجمال بادا

عشقم ہی او بجمال بادا

## شرح دستخط محبت نامہ نواب نجم محل صاحب مرحومہ

ای محرم راز بیقراران
ہی مجہکو دوار دور گردون

ای مونس بیل غمگساران
آئینہ پہ ہی غبار گلشن

صائم جو ہوا ہون بعد ایام
اسپہر ہی ہی فکر عارض یار

ہی ضعف سی روز و شب مجہی کام
ہون نرگسی چشم کا مین بیمار

ہون سیب ذقن کا مین خریدار

اور پستۂ لب کا مین ہون بیمار

تصفیہ خون ہی دین جو عناب
لب آپکی ہو زپستہ نایاب

روی تو جمال مہر بادا
ای رنگ تو چو زچہر بادا

## شرح دستخط محبت نامۂ نواب بیگم صاحبہ مرحومہ

کسی دن جو ہوگی طبیعت درست
دل خوش جوارح ہی چالاک و چست

تمہین دیکھہ جائینگے آکر ضرور
تسلی مین رکہو دل ناصبور

ہی بوسیدگی کا مکانکی خیال
مجہی تمسی افزون ہی رنج و ملال

مگر کیا کرون سخت ناچار ہون
تب بی زری مین گرفتار ہون

## شرح دستخط خاص بر محبت نامۂ نواب وزیر بیگم صاحبہ

چہٹی تاریخ کو محرم کی
شکل تمنی چہپائی ماتم کی

جب سی اس دل کو ناگوار ہوا
ہم کناری سی درکنار ہوا

کہہ چکا ہون کہ بہر چکا ہی دل
جا چکا سبکی ہاتہہ سی مائل

